يهدى ولا يباع

إدارة أوقاف صالح عبدالعزيز الراجحي
سلسلة برنامج علمني الإسلام

# اذکار

تالیف

ڈاکٹر صالح بن عبداللہ الصیاح

ترجمہ

محمد فرقان السلفی

Urdu

طبع على نفقة
إدارة أوقاف صالح عبدالعزيز الراجحي
غفر الله له ولوالديه ولذريته ولجميع المسلمين
www.rajhiawqaf.org

# اذکار

باللغة الأردية

تالیف

ڈاکٹر صالح بن عبداللہ الصیاح

ملک عبدالعزیز ملیٹری کالج

ترجمة

قسم الجاليات بمكتب الدعوة بالروضة

المترجم : محمد فرقان السلفي

طبع ونشر

المكتب التعاوني للدعوة والإرشاد وتوعية الجاليات بحي الروضة

بالرياض هاتف ٤٩٢٢٤٢٢ البريد

الإلكتروني: MRAWDHAH@HOTMAILCO

ح مكتب جاليات الروضة ، ١٤٢٤هـ

فهرسة مكتبة الملك فهد الوطنية أثناء النشر

الصياح ، صالح بن عبد الله

الأذكار اليومية الشاملة / صالح بن عبد الله الصياح -

الرياض ، ١٤٢٤هـ

٥٦ ص ؛ ٨ × ١٢ سم

ردمك ٣-٤-٩٢٥٩-٩٩٦٠

(النص باللغة الأردية)

١- الأدعية والأوراد أ. العنوان

ديوي ٢١٢,٩٣ ١٤٢٤/١١٥٤

رقم الإيداع : ١٤٢٤/١١٥٤

ردمك : ٣ - ٤- ٩٢٥٩ - ٩٩٦٠

# اذکار

یہ شب وروز کے اذکار صحیح احادیث سے ماخوذ ہیں اور کئی موضوعات پر مشتمل ہیں، مصیبتوں سے بچانے والے اور ہر ناپسندیدہ چیزوں سے اللہ کے حکم سے شفا دینے والے ہیں اور یہ صرف سو (۱۰۰) اذکار پر مشتمل ہیں، وہ اذکار یہ ہیں :

(۱) صبح و شام کی دعائیں (۲) سونے، جاگنے اور خواب کے اذکار (۳) فرض نماز کے بعد کی دعائیں (۴) غم و فکر، قلق و اضطراب اور خطرناک بیماریوں کو دفع کرنے کے لئے قبول ہونے والے اذکار (۵) اجر عظیم اور نفع کثیر پہنچانے والے اذکار (۶) اذان سے متعلق دعائیں (۷) شرعی دم کرنے کی دعائیں (۸) مختلف حالات و اوقات میں پڑھے جانے والے اذکار۔

# سونے + خواب + اور جاگنے کی دعائیں

۱- آیت الکرسی: ﴿اللَّهُ لاَ إِلَهَ إِلاَّ هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ﴾ (البقرة: ۲۵۵)

[شیطان کو بھگاتی ہے]

۲- سورۂ بقرہ کے آخر کی دو آیتیں ﴿آمَنَ الرَّسُولُ بِمَا......﴾ (البقرة: ۲۸۵،۲۸۶)

[ہر نقصان دہ شئ کے لئے کافی ہے]

۳- ﴿قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ......﴾ ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ......﴾ ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ......﴾ تین مرتبہ اور ہر بار دونوں ہتھیلی میں تھوک کے ساتھ پھونکے اور سر اور چہرہ سے شروع

کرکے اپنے جسم پر پھیرے۔

[جن، نظر بد، جادو اور شر و فتنہ سے محفوظ رکھتی ہے]

۴- بِاسْمِكَ رَبِّيْ وَضَعْتُ جَنْبِيْ وَبِكَ أَرْفَعُهُ، فَإِنْ أَمْسَكْتَ نَفْسِيْ فَارْحَمْهَا، وَإِنْ أَرْسَلْتَهَا فَاحْفَظْهَا بِمَا تَحْفَظُ بِهِ عِبَادَكَ الصَّالِحِيْنَ۔

"تیرے ہی نام کے ساتھ اے میرے پروردگار میں نے اپنا پہلو رکھا اور تیرے ساتھ ہی اسے اٹھاؤں گا؛ اگر تو میری جان کو روک لے تو اس پر رحم کر اور اگر اسے چھوڑ دے تو اس کی حفاظت کر جس کے ذریعہ تو اپنے نیک بندوں کی حفاظت کرتا ہے۔"

[یہ حفاظت اور رحمت کی سبب ہے]

۵-اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ أَمُوْتُ وَأَحْيَا-

"اے میرے اللہ میں تیرے نام کے ساتھ مرتا ہوں اور تیرے نام کے ساتھ زندہ ہوتا ہوں۔" (ایک مرتبہ)

٦- اَللّٰهُمَّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَومَ تَبْعَثُ عِبَادَكَ-

"اے اللہ مجھے اپنے عذاب سے بچا جس دن تو اپنے بندوں کو اٹھائے گا۔ (ایک مرتبہ)

۷-سُبْحَانَ اللهِ ۳۳ مرتبہ اَلْحَمدُ للهِ ۳۳ مرتبہ اور اَللهُ اَكْبَرُ ۳۴ مرتبہ-

[کسی بھی کام کو انجام دیتے وقت قوت و نشاط کا سبب ہے]

٨- اَللّٰهُمَّ أَسْلَمْتُ نَفْسِيْ إِلَيْكَ، وَوَجَّهْتُ وَجْهِيْ إِلَيْكَ، وَفَوَّضْتُ أَمْرِيْ إِلَيْكَ، وَأَلْجَأْتُ ظَهْرِيْ إِلَيْكَ، رَغْبَةً وَرَهْبَةً إِلَيْكَ، لاَ مَلْجَأَ وَلاَ مَنْجَا مِنْكَ إِلاَّ إِلَيْكَ، آمَنْتُ بِكِتَابِكَ الَّذِيْ أَنْزَلْتَ، وَبِنَبِيِّكَ الَّذِي أَرْسَلْتَ۔

"اے اللہ میں نے اپنے نفس کو تیرے تابع کر لیا، اپنا چہرہ تیری طرف پھیر لیا، اپنا کام تیرے سپرد کر دیا اور اپنی پیٹھ تیری طرف کر دیا تیری طرف رغبت کرتے ہوئے اور تجھ سے ڈرتے ہوئے، نہ تجھ سے پناہ کی جگہ ہے اور نہ کوئی بھاگ کر جانے کی مگر تیری طرف میں ایمان لایا تیری کتابوں پر جو تو نے اتاری، اور تیرے نبی پر جسے تو نے بھیجا"

[اگر یہ دعا پڑھ کر مر گیا تو فطرت پر مرا اور یہ دعا سب سے اخیر میں سوتے وقت پڑھی جائے گی]

۹- اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّماوَاتِ، وَرَبَّ الأَرْضِ، وَرَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَيْءٍ فَالِقَ الْحَبِّ وَالنَّوَى وَمُنَزِّلَ التَّوْرَاةِ وَالإِنْجِيْلِ وَالفُرْقَانِ أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ دَابَّةٍ أَنْتَ آخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا۔

”اے اللہ اے ساتوں آسمانوں کے رب، زمین کے رب عرش عظیم کے رب، ہمارے رب اور ہر شیٔ کے رب، دانے اور گٹھلی کو پھاڑنے والے، توراۃ، انجیل اور فرقان نازل کرنے والے میں ہر چوپائے کے شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں جس کی پیشانی تو پکڑے ہوئے ہے۔“

۱۰-سونے کے بعض آداب یہ ہیں :

وضو کرنا داہنے پہلو پر سونا، داہنے ہاتھ کو اپنے گال کے نیچے رکھنا۔

۱۱- اگر کوئی شخص رات میں برا خواب دیکھے تو یہ دعا پڑھے :

أَعُوْذُ بِاللهِ مِنْ شَرِّهَا وَمِنْ شَرِّ الشَّيْطَانِ۔

''میں اللہ کی پناہ چاہتا ہوں اس (خواب) کے شر سے اور شیطان کے شر سے (تین مرتبہ) اور ہر بار بائیں طرف تھوکے اور جس پہلو سویا ہوا تھا اس پہلو کو بدل دے اور اس خواب کی اطلاع کسی شخص کو نہ دے اللہ تعالیٰ کے حکم سے اُسے کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔

۱۲- اور جب ایسا خواب دیکھے جو اسے پسند ہو تو وہ اس بہتر خواب کو دیکھنے پر اللہ کی تعریف بیان کرے اور اسے صرف اسی شخص سے بیان کرے جس سے وہ محبت کرتا ہے۔

۱۳- نیند سے بیدار ہوتے وقت کے اذکار واعمال :

۱- اگر کوئی شخص اللہ کو یاد کرے گا پھر وضو کر کے نماز پڑھے گا تو شیطان کا تینوں گرہ کھل جائے گا اور وہ چاق وچوبندی اور خوش دلی کے ساتھ صبح کرے گا، بصورت دیگر نفس کی خباثت اور سستی کے ساتھ صبح کرے گا۔

۲- الْحَمْدُ للهِ الَّذِيْ أَحْيَانَا بَعْدَ مَا أَمَاتَنَا وَإِلَيْهِ النُّشُوْرُ۔

''تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہے جس نے ہمیں

موت دینے کے بعد زندگی بخشی اور اسی کے پاس اکٹھا ہونا ہے۔

٣-لاَ إلَهَ الاَّ اللهُ وَحْدَه لاَ شَرِيْكَ لَهُ، لَهُ الْـمُلْكُ وَلَهُ الْـحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ، سُبْحَانَ اللهِ، وَالْحَمْدُ للهِ، وَلاَ إلَهَ إلاَّ اللهُ، وَاللهُ أكْـبَرُ، وَلاَ حَوْلَ وَلاَ قُوَّةَ إلاَّ باللهِ۔

اللہ کے سوا کوئی معبود حق نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی بادشاہی ہے اور اسی کے لئے تعریف ہے، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات پاک ہے، تمام تعریف اللہ کے لئے ہے، اللہ کے سوا کوئی معبود حق نہیں، اللہ سب سے بڑا ہے اور اللہ کی

مدد کے بغیر نہ کسی چیز سے بچنے کی طاقت ہے اور نہ کچھ کرنے کی۔

[ذکر نمبر ۳ کے بعد اگر اس نے دعا کیا تو اس کی دعا قبول ہو گی اور اگر نماز پڑھی تو اس کی نماز قبول کی جائے گی]

## کھانے پینے کی دعائیں + اور مہمان کی میزبان کے لئے دعا

۱- بِسْمِ اللهِ۔ شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے۔ اور بھول جانے کی صورت میں یہ کہے: بِسْمِ اللهِ أَوَّلِهِ وَآخِرِهِ۔ "اللہ کے نام کے ساتھ کھانا کھاتا ہوں۔" اس کے شروع میں اور اس کے آخر میں۔

[کھانا کھانے کے شروع میں یہ دعا پڑھے]

٢-اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْداً كَثِيْراً طَيِّباً مُبَارَكاً فِيْهِ، غَيْرَ مَكْفِيٍّ وَلاَ مُوَدَّعٍ وَلاَ مُسْتَغْنىً عَنْهُ رَبَّنَا-

''تمام تعریف اللہ کے لئے ہے بہت زیادہ تعریف، پاکیزہ جس میں برکت کی گئی ہے جسے نہ کافی سمجھا گیا ہے کہ مزید کی ضرورت نہ ہو نہ چھوڑا گیا ہے اور نہ اس سے بے پروائی کی گئی ہے، اے ہمارے رب!

[کھانا سے فراغت کے بعد یہ دعا پڑھے]

٣- اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ كَفَانَا وَأَرْوَانَا غَيْرَ مَكْفِيٍّ وَلاَ مَكْفُوْرٌ-

''تمام تعریف اللہ تعالیٰ کے لئے ہے جو ہمارے لئے

کافی ہو اور جس نے ہمیں سیراب کیا جسے نہ کافی سمجھا گیا اور نہ اس کی ناشکری کی گئی۔

۴- اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْمَا رَزَقْتَهُمْ وَاغْفِرْ لَهُمْ وَارْحَمْهُمْ۔

"اے اللہ تو نے انہیں جو کچھ دیا ہے اس میں ان کے لئے برکت فرما اور انہیں بخش دے اور ان پر رحم کر۔

[مہمان کی دعاء]

۵- اَللّٰهُمَّ أَطْعِمْ مَنْ أَطْعَمَنِيْ وَاسْقِ مَنْ سَقَانِيْ۔

"اے اللہ جس نے مجھے کھلایا ہے اسے کھلا اور جس نے مجھے پلایا ہے اسے پلا۔

[مہمان کی دعا]

# شرعی رقیہ کے چند اذکار

۱-سورہ فاتحہ، ﴿قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ﴾، ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ﴾، ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ﴾، آیت الکرسی سورہ بقرہ کی آخری دو آیتیں: ﴿آمَنَ الرَّسُولُ بِمَا......﴾ (البقرة: ٢٨٥، ٢٨٦)

۲-رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا رقیہ: اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّاسِ أَذْهِبِ الْبَأْسَ وَاشْفِ أَنْتَ الشَّافِيْ لَا شَافِيْ إِلَّا أَنْتَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَماً۔

"اے اللہ! اے لوگوں کے رب، مصیبت دور کر دے، شفا عطا کر، تو ہی شفا دینے والا ہے تیرے شفا کے علاوہ کوئی شفا نہیں ایسی شفا عطا کر جو کوئی بیماری باقی نہ رکھے۔

۳- جبرئیل علیہ السلام کا رقیہ : بِاسْمِ اللهِ أَرْقِيْكَ، مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُؤْذِيْكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ نَفْسٍ أَوْعَيْنِ حَاسِدٍ اللهُ يَشْفِيْكَ۔

"اللہ کے نام سے میں تم کو دم کرتا ہوں ہر ایذا رساں شئ سے ہر نفس اور حاسد آنکھ کے شر سے اللہ تجھے شفا عطا کرے۔

۴- تکلیف اور درد کا رقیہ : اپنے ہاتھ کو اس جگہ پر رکھے جہاں درد محسوس ہو رہا ہے پھر تین مرتبہ بِسْمِ اللهِ کہے پھر سات مرتبہ یہ دعا پڑھے : أَعُوْذُ بِاللهِ وَقُدْرَتِهِ مِنْ شَرِّ مَا أَجِدُ وَأُحَاذِرُ۔

"میں اللہ اور اس کی قدرت کے ذریعہ اس شر سے جسے میں محسوس کرتا ہوں اور جس سے مجھے تکلیف پہنچتی ہے، پناہ چاہتا ہوں۔

## صبح وشام کے اذکار

یہ دعائیں فجر اور مغرب کے بعد پڑھی جائیں گی۔

﴿اللَّهُ لاَ إِلَهَ إِلاَّ هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ لاَ تَأْخُذُهُ سِنَةٌ وَلاَ نَوْمٌ لَهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الأَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِي يَشْفَعُ عِنْدَهُ إِلاَّ بِإِذْنِهِ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلاَ يُحِيطُونَ بِشَيْءٍ مِنْ عِلْمِهِ إِلاَّ بِمَا شَاءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمَاوَاتِ وَالأَرْضَ وَلاَ يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ﴾

اللہ کے علاوہ کوئی معبود حق نہیں، وہ ہمیشہ سے زندہ

ہے اور تمام کائنات کی تدبیر کرنے والا ہے، اسے نہ اونگھ آتی ہے اور نہ نیند، آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے سب اسی کی ملکیت ہے، کون ہے جو اس کی جناب میں بغیر اس کی اجازت کے کسی کے لئے شفاعت کرے وہ سب کچھ جانتا ہے جو لوگوں کے سامنے اور ان کے پیچھے ہے اور لوگ اس کے علم میں سے کسی بھی چیز کا احاطہ نہیں کرتے ہیں سوائے اتنی مقدر کے جتنی وہ چاہتا ہے اس کی کرسی کی وسعت آسمانوں اور زمین کو شامل ہے اور ان کی حفاظت اس پر بھاری نہیں، وہی بلندی اور عظمت والا ہے۔

[پڑھنے کا طریقہ اور اس کے ثواب کا بیان، یہ دعا ایک مرتبہ پڑھی جائے گی۔ 'یہ شیطانوں سے محفوظ رکھتی ہے' ]

٢- ﴿قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ......﴾ ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ......﴾ ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ......﴾ (تین مرتبہ)

[ہر ضرر رساں چیز سے پڑھنے والے کو بچاتی ہے]

٣- اللَّهُمَّ أَنْتَ رَبِّي لاَ إِلَهَ إِلا أَنْتَ ، خَلَقْتَنِيْ وَأَنَا عَبْدُكَ وَأَنَا عَلَى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ، أَعُوْذُبِك مِنْ شَرِّمَا صَنَعْتُ أَبُوءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَأَبُوْءُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ فَإِنَّهُ لاَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ إِلاَّ أَنْتَ۔

"اے اللہ تو ہی میرا رب ہے تیرے سوا کوئی معبود حق نہیں، تو نے مجھے پیدا کیا اور میں تیرا بندہ ہوں اور میں

تیرے عہد اور وعدے پر قائم ہوں جس قدر طاقت رکھتا ہوں، میں نے جو کچھ کیا اس کے شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں اپنے آپ پر تیری نعمت کا اقرار کرتا ہوں اور میں اپنے گناہ کا اعتراف کرتا ہوں، لہذا مجھے بخش دے اس لئے کہ تیرے سوا گناہوں کو بخشنے والا کوئی نہیں ہے۔

[جو شخص اس دعا کو صبح اور شام پڑھے پھر اس کی وفات ہو جائے تو وہ جنت میں داخل ہوگا]

۴- اللَّهُمَّ إِنِّيْ أَسْئَلُكَ الْعَافِيَةَ فِي الدُّنْيَا وَالآخِرَةِ، اللَّهُمَّ إِنِّيْ أَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِي دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَأَهْلِي وَمَالِيْ اللَّهُمَّ اسْتُرْعَوْرَاتِي وَآمِنْ رَوْعَاتِيْ، اللَّهُمَّ احْفَظْنِيْ مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ وَمِنْ خَلْفِيْ وَعَنْ

يَمِيْنِيْ وَعَنْ شِمَالِيْ وَمِنْ فَوْقِيْ وَأَعُوْذُ بِعَظْمَتِكَ اَنْ اُغْتَالَ مِنْ تَحْتِيْ۔

''اے اللہ میں تجھ سے دنیا اور آخرت میں عافیت کا سوال کرتا ہوں، اے اللہ میں اپنے دین، اپنی دنیا، اپنے اہل اور اپنے مال میں تجھ سے معافی اور عافیت کا سوال کرتا ہوں ، اے اللہ میری ستر پوشی کر اور مجھے گھبراہٹ کی گھڑی میں سکون عنایت کر، اے اللہ میرے سامنے سے میرے پیچھے سے میرے دائیں
میرے بائیں سے اور میرے اوپر
کر اور اس بات سے میں تیری عظ ـ ں پناہ چاہتا ہوں کہ اچانک اپنے نیچے سے ہلاک کر دیا جاؤں۔''

[یہ حفاظت اور عافیت کی دعا ہے یہ دعا سوتے وقت بھی پڑھی جا سکتی ہے]

٥- أَصْبَحْنَا وَأَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ ، وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ، لاَ إِلٰهَ إِلاَّ اللّٰهُ وَحْدَه لاَشَرِيْكَ لَهُ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيءٍ قَدِيرٌ، رَبِّ أَسْئَلُكَ خَيْرَ مَا فِيْ هَذِا الْيَوْمِ وَخَيْرَ مَا بَعْدَهُ وَأَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِيْ هَذِا لْيَوْمِ وَشَرِّمَا بَعْدَهُ ، رَبِّ أَعُوذُبِكَ مِنَ الْكَسْلِ وَسُوْءِ الْكِبَرِ رَبِّ أَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابٍ فِيْ النَّارِ وَعَذَابٍ فِيْ الْقَبْرِ۔

''ہم نے صبح کی اور اللہ کے ملک نے صبح کی، تمام تعریف اللہ کے لئے ہے، اس کے سوا کوئی معبود حق نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی ساجھی نہیں ملک اسی کا ہے اور تعریفیں اسی کے لئے ہیں اور وہ ہر چیز پر قادر ہے،

اے میرے رب! اس دن کی بھلائی اور اس کے بعد کی
بھلائی میں تجھ سے مانگتا ہوں اور اس دن کے شر اور اس
دن کے بعد آنے والے شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں،
اے میرے رب! میں سستی اور بڑھاپے کی برائی سے
تیری پناہ چاہتا ہوں، اے میرے رب! میں آگ کے
عذاب اور قبر کے عذاب سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔"

[شام کے وقت أَصْبَحْنَا کے بجائے أَمْسَيْنَا
وَأَمسَى الْمُلْكُ کہے اور اَلْيَوْمِ کی جگہ اللَّيْلَةِ
کہے۔]

٦- بِسْمِ اللهِ الَّذِي لاَ يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ شَيْءٌ
فِيْ الأَرْضِ وَلاَ فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ
الْعَلِيمُ۔

”اللہ کے نام کے ساتھ جس کے نام کے ساتھ زمین و آسمان میں کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی اور وہ سب سے زیادہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔“

[جس نے اس دعا کو تین مرتبہ پڑھا اسے کوئی چیز نقصان نہیں پہنچائے گی۔]

٧- أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

”میں اللہ کے مکمل کلمات کے ساتھ ان تمام چیزوں کے شر سے پناہ چاہتا ہوں جو اس نے پیدا کی ہیں۔“ (تین مرتبہ)

[اور یہ کسی منزل یا مقام پر قیام کرنے کی دعا بھی ہے]

٨- يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ

فَاصْلِحْ لِي شَأْنِيْ كُلَّهُ وَلاَ تَكِلْنِيْ إِلَى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ"

"اے زندہ رہنے والے، اے قائم رکھنے والے میں تیری ہی رحمت سے فریاد کرتا ہوں، میرے تمام کام درست کر دے اور ایک پلک جھپکنے کے برابر بھی مجھے میرے نفس کے سپرد نہ کر۔" (تین مرتبہ)

۹- لاَ إِلَهَ إِلاَّ اللهُ وَحْدَهُ لاَ شَرِيْكَ لَهُ ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ۔

"اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی معبود حق نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، ملک اسی کا ہے اور تعریف اسی کے لئے ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔"

[دس مرتبہ یا سو مرتبہ]

۱۰- سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ عَدَدَ خَلْقِهِ، وَرِضَا نَفْسِهِ، وَزِنَةَ عَرْشِهِ، وَمِدَادَ كَلِمَاتِهِ۔

"اللہ تعالیٰ کی ذات پاک ہے اور اپنی تعریف کے ساتھ ہے، اپنی مخلوق کی گنتی کے برابر اور اپنے نفس کی رضا کے برابر اور اپنے عرش کے وزن کے برابر اور اپنے کلمات کی روشنائی کے برابر۔" (تین مرتبہ)

[اس دعا کا اجر مذکورہ چیزوں کے برابر عطا کیا جاتا ہے]

۱۱-أُعِيْذُكَ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَهَامَّةٍ وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ۔

"میں تم کو ہر شیطان اور زہریلے جانور سے اور ہر لگ جانے والی نظر سے اللہ تعالیٰ کے مکمل کلمات کے ساتھ پناہ دیتا ہوں۔" (تین مرتبہ)

[بچے یا بڑے کو دم کرنے کی دعا]

## فرض نمازوں کے بعد کے اذکار

أَسْتَغْفِرُ اللهَ، أَسْتَغْفِرُ اللهَ، أَسْتَغْفِرُ اللهَ

اللَّهُمَّ أَنْتَ السَّلاَمُ وَمِنْكَ السَّلاَمُ، تَبَارَكْتَ يَا ذَا الجَلاَلِ وَ الإِكرَامِ۔

"میں اللہ سے مغفرت چاہتا ہوں، میں اللہ سے مغفرت چاہتا ہوں، میں اللہ سے مغفرت چاہتا ہوں۔"

"اے اللہ تو ہی سلامتی والا ہے اور تجھ ہی سے سلامتی ہے، اے بزرگی اور عزت والے تو بڑی برکت والا ہے۔"

١-لاَ إِلَهَ إِلاَّ اللهُ وَحْدَهُ لاَ شَرِيكَ لَهُ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ، لاَ حَوْلَ ولاَ قُوَّةَ إِلاَّ بِاللهِ۔

”اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی معبود حق نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، ملک اسی کا ہے اور تعریف اسی کے لئے ہے اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے، نہ بچنے کی طاقت ہے نہ کچھ کرنے کی قوت مگر اللہ کی مدد سے۔“

۲- لَا إِلَهَ إِلاَّ اللهُ وَلاَ نَعْبُدُ إِلاَّ إِيَّاه لَهُ النِّعْمَةُ وَلَه الفَضْلُ وله الثَّنَاءُ الحَسَنُ۔

”اللہ کے سوا کوئی معبود حق نہیں ہے، اور اس کے سوا ہم کسی کی عبادت نہیں کرتے، اسی کے لئے نعمت ہے اور اسی کیلئے فضل اور اسی کے لئے اچھی تعریف ہے۔“

۳- لَا إِلهَ إِلاَّ اللهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّينَ وَلَو كَرِهَ الكَافِرُونَ۔

”اللہ کے سوا کوئی معبود حق نہیں ہے، ہم دین اللہ ہی کیلئے خالص کرنے والے ہیں گرچہ یہ کافروں کو برا لگے۔“

۴- اللَّهُمَّ لاَ مَانِعَ لِمَا أَعْطَيْتَ وَلاَ مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلاَ يَنْفَعُ ذَا الجَدِّ مِنْكَ الجَدُّ۔

”اے اللہ جسے تو دے اسے کوئی منع کرنے والا نہیں ہے اور جسے تو نہ دے اسے کوئی دینے والا نہیں ہے، اور کسی شان والے کو اس کی شان تجھ سے فائدہ نہیں پہنچا سکتی۔“

۵- اللَّهُمَّ أَعِنِّيْ عَلَى ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ۔

”اے اللہ اپنے ذکر اور اپنے شکر اور اپنی اچھی عبادت پر میری مدد فرما۔“

"سُبْحَانَ اللهِ" ۳۳ مرتبہ "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ" ۳۳ مرتبہ "اللهُ اَكْبَر" ۳۴ مرتبہ یا ۳۳ مرتبہ کہے اور سو کی گنتی اس دعا کو پڑھ کر مکمل کرے۔ لاَ إِلَهَ إلاَّ اللهُ وَحْدَه لاَشَرِيْكَ لَهُ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ۔

[جو اسے پڑھے گا اس کے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے اور (نیکی میں) جو اس سے سبقت لے گیا ہے اسے وہ پالے گا اور اپنے بعد والوں پر سبقت لے جائے گا اور اس شخص سے افضل کوئی نہیں ہو گا سوائے اس شخص کے جس نے اس کی طرح یہ دعا پڑھی ہو گی]

آیت الکرسی: ﴿اللَّهُ لاَ إِلَهَ إِلاَّ هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ......﴾ (البقرة: ۲۵۵)

[جو اس دعا کو پڑھے گا اور مر جائے گا تو وہ جنت میں داخل ہو گا]

﴿قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ......﴾ ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ......﴾ ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ......﴾

(ایک مرتبہ)

## قضائے حاجت + وضو + منزل + بیمار کی زیارت اور سواری پر سوار ہونے کی

۱- بِسْمِ اللهِ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ۔

"اللہ کے نام کے ساتھ اے اللہ میں خبیثوں (نر شیطانوں) اور خبیثات (مادہ شیطان) سے تری پناہ چاہتا ہوں۔"

[یہ دعا بیت الخلاء میں داخل ہوتے وقت پڑھے اور بیت الخلاء سے نکلتے وقت یہ دعا پڑھے :"غُفْرَانَكَ" "اے اللہ تیری مغفرت چاہتا ہوں]

۲- أَشْهَدُ أَنْ لاَ إِلَهَ إِلا اللهُ وَحْدَهُ لاَ شَرِيكَ لَهُ، وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ۔

"میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود حق نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔"[جو شخص اسے وضو کے بعد کہے گا اس کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیئے جائیں گے وہ جس سے چاہے گا داخل ہو گا]

۳- بِسْمِ اللهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللهِ وَلاَ حَوْلَ وَلاَ قُوَّةَ إِلاَّ بِاللهِ، اللَّهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ أَنْ أَضِلَّ

أَوْ أُضَلَّ أَوْ أَزِلَّ أَوْ أُزَلَّ أَوْ أَظْلِمَ أَوْ أُظْلَمَ
أَوْ أَجْهَلَ أَوْ يُجْهَلَ عَلَيَّ۔

"شروع اللہ کے نام سے میں نے اللہ پر بھروسہ کیا اللہ کی مدد کے بغیر کچھ کرنے کی طاقت ہے اور نہ کسی چیز سے بچنے کی قوت، اے اللہ میں اس بات سے تیری پناہ چاہتا ہوں کہ بھٹک جاؤں یا بھٹکا دیا جاؤں بہک جاؤں یا بہکا دیا جاؤں، ظلم کروں یا ظلم کیا جاؤں، بھول جاؤں یا بھلایا جاؤں۔"

[یہ دعا گھر سے نکلتے وقت پڑھے اور گھر میں داخل ہوتے وقت بِسْمِ اللّٰہ کہے]

۴-لَا بَأسَ طَهُوْرٌ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ۔ (ایک مرتبہ)

"کوئی حرج نہیں یہ بیماری اللہ نے چاہا تو پاک کرنے والی ہے۔"

أَسْأَلُ اللهَ العَظِيْمَ رَبَّ العَرْشِ العَظِيْمِ أَنْ يَشْفِيَكَ (سات مرتبہ)

"میں بڑی عظمت والے اللہ سے جو عرش عظیم کا رب ہے سوال کرتا ہوں کہ وہ تجھے شفادے۔"

[یہ دعا مریض سے کہی جائے گی]

۵- بِسْمِ اللهِ (ایک مرتبہ) اللهُ أَكْبَرُ (تین مرتبہ) سُبْحَانَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هَذَا وَمَا كُنَّا لَهُ مُقْرِنِيْنَ وَإِنَّا إِلَى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ۔

"پاک ہے وہ ذات جس نے اسے ہمارے لئے مسخر کر دیا اور ہم اس کی طاقت نہ رکھتے تھے اور ہم اپنے رب کے پاس ہی لوٹ کر جانے والے ہیں۔"

[سواری پر سوار ہوتے وقت کی دعا]

## اجر عظیم و نفع کثیر والی دعائیں جو ہر وقت پڑھی جاسکتی ہیں

۱- سُبْحَانَ اللهِ "پاک ہے اللہ کی ذات" (سو مرتبہ)
[اس کے لئے ہزار نیکیاں لکھی جائیں گی یا اس کی ہزار برائیاں مٹائی جائیں گی]

۲- الْحَمْدُ للهِ "تمام تعریف اللہ کے لئے ہے۔
(غیر محدود یعنی اس کی تعداد متعین نہیں ہے جتنا چاہیں پڑھیں)
[میزان کو بھر دیتا ہے]

۳- سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ للهِ (غیر محدود)
[زمین و آسمان کے درمیان بھر دیتا ہے]

۴- سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ "پاک ہے اللہ کی ذات اور وہ اپنے حمد کے ساتھ ہے" (۱۰۰ مرتبہ)

[اس کی خطائیں معاف کردی جاتی ہیں اور قیامت کے دن جو وہ لے کر آئے گا دوسرا لے کر نہ آئے گا]

۵- سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ "پاک ہے اللہ کی ذات اور وہ اپنی تعریف کے ساتھ ہے پاک ہے عظمت والا اللہ۔" (غیر محدد)

[یہ دونوں کلمے میزان میں بھاری ہیں اور رحمان کو محبوب ہیں]

٦- سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ للهِ وَلاَ إِلَهَ إلا اللهُ اللهُ أَكْبَرُ، وَلاَ حَوْلَ وَلاَ قُوَّةَ إِلاَّ بِاللهِ

"پاک ہے اللہ کی ذات اور تعریفیں اسی کے لئے ہیں اللہ کے علاوہ کوئی معبود حق نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے نہ ہے کچھ کرنے کی طاقت اور نہیں ہے کسی چیز سے بچنے کی قوت اللہ کی مدد کے بغیر۔" (غیر محدد)

[یہ اللہ کا سب سے پسندیدہ کلام ہے اور یہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا سب سے پسندیدہ کلام ہے اور یہ علی الاِطلاق بہتر کام ہے اور یہ کلمے باقی رہنے والے ہیں اور اچھے ہیں]

۷- لَا إِلَهَ إِلاَّ اللهُ وَحْدَہ لَا شَرِيكَ لَهُ ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ۔ (۱۰۰ مرتبہ)

"اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی معبود حق نہیں وہ اکیلا ہے اس کا

کوئی شریک نہیں، ملک اسی کا ہے اور تعریف اسی کے لئے ہے اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔"

[یہ دعا اس کے لئے دس غلام آزاد کرنے کے برابر ہے اور اس کے لئے سو نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور اس کی سو بدیاں مٹائی جاتی ہیں اور یہ اس کے لئے شیطان سے ڈھال ہے 'اس دعا کو دس مرتبہ پڑھنا چار غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔']

۸-بِسْمِ اللهِ وَلاَ حَوْلَ وَلاَ قُوَّةَ إلاَّ بِاللهِ۔

"اللہ کے نام کے ساتھ اللہ کی مدد کے بغیر نہیں ہے کچھ کرنے کی طاقت اور کسی چیز سے بچنے کی قوت۔"

(غیر محدد)

[یہ دعا کسی بھی کام کو شروع کرتے وقت پڑھی جائے گی

بالخصوص مشکل ترین کام کو کرتے وقت]

۹- اَسْتَغْفِرُ اللهَ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ (غیر محدد)

میں اللہ سے مغفرت طلب کرتا ہوں اور اسی کے حضور میں توبہ کرتا ہوں۔"

[یہ گناہوں کا کفارہ ہے]

۱۰-اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آل مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى إِبْرَاهِيْمَ وَعَلَى آل إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ، اللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آل مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى إِبْرَاهِيْمَ وَعَلَى آلِ إِبْرَاهِيْم إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

"اے اللہ ثناء و تعریف کر اور رحمت نازل کر محمد پر اور

محمد کی آل پر جس طرح تو نے ثناء وتعریف کی اور رحمت نازل کی ابراہیم پر اور ابراہیم کی آل پر، یقیناً تو تعریف والا اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ برکت نازل فرما محمد پر اور محمد کی آل پر جس طرح برکت نازل کی تو نے ابراہیم پر اور ابراہیم کی آل پر، یقیناً تو تعریف اور بزرگی والا ہے۔"

[اسے ہر مرتبہ پڑھنے سے دس خطائیں مٹا دی جاتی ہیں، دس درجات بلند کر دیئے جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ دس مرتبہ اس پر رحمت بھیجتا ہے اور یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش کیا جاتا ہے]

# کرب والم غم وحزن قلق واضطراب، مصائب اور+ خطرناک بیماریوں کے ازالہ کی مقبول دعائیں

(اس قسم کی دعائیں مستقل کتابچہ کی شکل میں چھپ چکی ہیں لہٰذا اس کی طرف رجوع کریں، یہ بڑی فائدہ مند ہیں)

۱-حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ۔ "ہمارے لئے اللہ کافی ہے اور وہ بہتر کارساز ہے۔"

[یہ دعا اس وقت پڑھی جائے گی جب مصیبت آنے کا خوف ہو]

۲-إِنَّا لِلهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ، اَللّٰهُمَّ أْجُرْنِيْ فِيْ مُصِيْبَتِيْ وَأَخْلِفْ لِيْ خَيْراً مِّنْهَا۔

"یقیناً ہم اللہ ہی کے ہیں اور بلا شبہ ہم اسی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں، اے اللہ مجھے میری مصیبت میں اجر دے اور مجھے اس کے بدلے میں اس سے بہتر چیز عطا فرما۔"

[مصیبت واقع ہو جانے کے بعد یہ دعا پڑھی جائے گی]

۳- لَا إِلَهَ إِلاَّ اللهُ "اللہ کے سوا کوئی معبود حق نہیں۔"

[یہ دعا گھبراہٹ کے وقت پڑھی جائے گی]

۴- لَا إِلَهَ إِلاَّ أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ۔

"تیرے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں تیری ذات پاک ہے بیشک میں ظالموں میں سے ہوں۔"

[اس کے بعد کوئی مسلم دعا نہیں کرتا ہے مگر اللہ تعالیٰ اس کی دعا کو قبول فرماتا ہے]

۵-لَا إِلَهَ إِلاَّ اللهُ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ، لَا إِلَهَ إِلاَّ اللهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ،لَا إِلَهَ إِلاَّ اللهُ رَبُّ السَّمَوَاتِ وَرَبُّ الأَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ۔

"اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، عظمت والا، بردبار ہے، اللہ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں جو عرش عظیم کا رب ہے، اللہ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں جو آسمانوں کا رب اور زمین کا رب اور عرش کریم کا رب ہے۔"

[کرب والم میں یہ دعا پڑھی جائے گی]

٦- اللَّهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ بِأَنِّي اَشْهَدُ أَنَّكَ أَنْتَ اللهُ لاَ إِلَهَ إِلاَّ أَنْتَ الأَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ كُفُواً أَحدُ أَسْأَلُكَ......

"اے اللہ بیشک میں تجھ سے سوال کرتا ہوں یہ گواہی دیتے ہوئے کہ بیشک تو اللہ ہے تیرے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے، وہ ایک ہے، بے نیاز ہے، اس نے کسی کو پیدا نہیں کیا ہے اور نہ وہ پیدا کیا گیا ہے اور کوئی اس کا ہمسر نہیں ہے، اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں......"

[اس میں اللہ کا اسم اعظم ہے جس کے واسطہ سے دعا کرنے سے اللہ تعالیٰ اسے قبول کرتا ہے اور اگر اس کے واسطہ سے مانگا جائے تو اللہ تعالیٰ عطا کرتا ہے]

# اذان سننے کے وقت کی دعائیں

۱- (سننے والا) اسی طرح (اذان) کہے جس طرح مؤذن کہتا ہے لیکن "حَيَّ عَلَى الصَّلاَةِ" اور "حَيَّ عَلَى الْفَلاَحِ" کہتے وقت لاَ حَولَ وَلاَ قُوَّةَ إلا باللهِ کہے۔

[جس شخص نے اسے دل سے کہا وہ جنت میں داخل ہوگا]

۲- پھر اذان کے بعد یہ دعا پڑھے:

اللَّهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى إبْرَاهِيْمَ وَعَلَىآلِ إبْرَاهِيْمَ إنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ، اللَّهُمَّ وَبَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى

إِبْرَاهِيْمَ وَعَلَى آلِ إِبْرَاهِيْم إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

"اے اللہ تعریف وثناء کر اور رحمت نازل کر محمد پر اور محمد کی آل پر جس طرح تو نے تعریف وثناء کی اور رحمت نازل کی ابراہیم پر اور ابراہیم کی آل پر، یقیناً تو تعریف والا اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ برکت نازل فرما محمد پر اور محمد کی آل پر جس طرح برکت نازل کی تو نے ابراہیم پر اور ابراہیم کی آل پر، یقیناً تو تعریف اور بزرگی والا ہے۔"

[جو شخص اسے پڑھے گا اس کی دس خطائیں معاف کر دی جائیں گی، اور اس کے دس درجات بلند کر دیے جائیں گے اور اللہ تعالیٰ اس پر دس بار رحمتیں نازل کرے گا، اور یہ درود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر

پیش کیا جائے گا]

۴-اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّامَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الْقَائِمَۃِ آتِ مُحَمَّداً نِالْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَاماً مَحْمُوداً نِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ۔

"اے اللہ اے اِس مکمل دعوت اور صلاۃ قائمۃ کے پروردگار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو خاص قربت اور خاص فضیلت عطا فرما اور انہیں مقام محمود پر کھڑا کر جس کا تو نے ان سے وعدہ کیا ہے۔"

[جو شخص یہ دعا پڑھے گا اس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب ہو گی]

۵-پھر اپنے لئے جو چاہے مانگے۔

[اس گھڑی کی دعا قبول ہوتی ہے]

# مسجد میں داخل ہونے اور مسجد سے نکلنے کی دعائیں

داخل ہونے کی دعا:

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ أَبْوَابَ رَحْمَتِكَ۔

"اے اللہ میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے"

نکلنے کی دعا:

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ۔

"اے اللہ میں تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتا ہوں۔"

# جلسہ (نشست کا کفارہ)

نشست سے اٹھتے وقت یہ دعا پڑھی جائے گی:

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ أَسْتَغْفِرُكَ وَ أَتُوْبُ إِلَيْكَ۔

''اے اللہ تو پاک ہے، تیری ذات اور تو تعریف والا ہے میں گواہی دیتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبود حق نہیں ہے، میں تجھ سے مغفرت چاہتا ہوں اور تیرے ہی حضور توبہ کرتا ہوں۔''

[اس نشست میں جو بھی لغو باتیں اس سے سرزد ہوئی ہوں گی وہ معاف کر دی جائیں گی]

مَثَلُ الَّذِيْ يَذْكُرُ رَبَّهُ وَالَّذِيْ لَا يَذْكُرُهُ مَثَلُ

الْحَيِّ وَالْمَيِّتِ۔

''اس شخص کی مثال جو اپنے رب کو یاد کرتا ہے اور اس کی جو اپنے رب کو یاد نہیں کرتا ہے، زندہ اور مردہ کی سی ہے۔'' (صحیح حدیث)

برائے رابطہ:

مکتب دعوت وارشاد وتوعیۃ الجالیات الروضہ
الریاض، سعودی عرب۔ ٹیلیفون: 4922422

# اذکار

تالیف

ڈاکٹر صالح بن عبداللہ الصیاح

# الأذكار اليومية الشاملة

تأليف

الدكتور صالح بن عبدالله الصياح

المترجم

محمد فرقان السلفي